علیٰ یوسف (سعید بن جبیر سے مروی ہے کہ فرمایا کہ مصیبت کے وقت اس امت کے لئے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن پڑھنا عطا کیا گیا ہے جو ان سے پہلے انبیاء کو بھی عطا نہیں ہوا، اگر ان کو یہ عطا کیا جاتا تو حضرت یعقوب علیہ السلام کو بھی یہ عطا کیا جاتا، جبکہ آپ نے فرمایا تھا یَا أَسَفیٰ علیٰ یوسف "

(۳) شیعہ مذہب کی سب سے قدیم تفسیر قمی[1] میں ہے :- وسئل ابو عبد اللہ علیہ السلام ما بلغ من حزن یعقوب علیٰ یوسف ؟ قال حزن سبعین ثکلیٰ باولادھا وقال ان یعقوب لم یعرف الاسترجاع و من ھنا قال وا اسفا علیٰ یوسف (اور امام جعفر صادق سے پوچھا گیا کہ حضرت یعقوب علیہ السّلام پر حضرت یوسف علیہ السّلام کا غم کس حد تک پہنچ گیا تھا تو آپ نے فرمایا کہ ان ستّر عورتوں کے غم کے برابر جن کی اولاد مرگئی ہو اور آپ نے فرمایا کہ حضرت یعقوبؑ استرجاع (یعنی اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن) نہیں جانتے تھے اس لئے آپ نے فرمایا :- یَا أَسَفیٰ عَلیٰ یُوْسُف "

(۴) مشہور شیعہ مفسّر مولوی مقبول احمد صاحب دہلوی اس آیت کے تحت لکھتے ہیں کہ :- تفسیر عیاشی اور تفسیر قمی میں ہے کہ حضرت امام جعفر صادق علیہ السّلام سے دریافت کیا گیا تھا کہ یعقوب علیہ السّلام کا حزن یوسف علیہ السلام کے بارے میں کس حد کو پہنچ گیا تھا ؟ فرمایا ستّر عورتوں کے رنج کے برابر جن کی اولاد مرگئی ہو۔ تفسیر قمی میں اتنا اور زیادہ ہے کہ یعقوب علیہ السلام کلمہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن سے واقف نہ تھے اس لئے یَا أَسَفیٰ علیٰ یوسف فرمایا

---

[1] تفسیر قمی کے مصنّف شیخ ابو الحسن علی بن ابراہیم قمی ہیں جن کے متعلق تفسیر قمی کے مقدّمہ میں شیعوں کے حجّۃ الاسلام علّامہ سید طیّب موسوی جزائری لکھتے ہیں :- کان فی عصر الامام العسکری علیہ السلام وعاش الی سنہ ۳۰۷ ھ وقد اکثر ثقۃ الاسلام محمد بن یعقوب الکلینی الروایۃ عنہ فی الکافی ("آپ امام حسن عسکری کے زمانہ میں تھے اور ۳۰۷ ھ تک زندہ رہے اور ثقۃ الاسلام محمد بن یعقوب کلینی رحمہ اللہ نے اپنی (کتاب حدیث) کافی میں ان سے اکثر روایت کی ہے") اور قم ایک شہر کا نام ہے جس کی نسبت سے آپ کو قمی کہا جاتا ہے چنانچہ اسی مقدمہ میں لکھتے ہیں :- ان الامام الصادق الناطق بالحق یقول، قم بلدنا وبلد شیعتنا مطھرۃٌ مقدسۃٌ (یعنی امام جعفر صادق نے فرمایا ہے کہ قم ہمارا اور ہمارے شیعوں کا شہر ہے پاک اور مقدس") واصلہ من الکوفۃ وانتقل الی قم واصحابنا یقولون انّہ اوّل من نشر حدیث الکوفیین بقم ("شیخ قمی دراصل کوفہ کے رہنے والے ہیں پھر آپ شہر قم کی طرف منتقل ہوگئے اور ہمارے اصحاب یہ کہتے ہیں کہ وہ سب سے پہلے شخص ہیں جنہوں نے کوفیوں کی حدیثوں کو شہر قم میں پھیلایا ہے اور یہ بھی بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے امام رضا علیہ السلام سے بھی ملاقات کی ہے۔")



حدیث نبوی میں وارد ہے کہ سوائے امتِ محمّدیہ کے اور کسی اُمّت کو مصیبت کے وقت کلمہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن نہیں عطا کیا گیا۔ کیا تم نے نہیں دیکھا کہ جب یعقوب علیہ السّلام پر سخت مصیبت پڑی تو انہوں نے اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن نہیں کہا بلکہ "یَا أَسَفیٰ عَلیٰ یوسف" کہا (حاشیہ ترجمہ مقبول) فرمائیے حضرت یعقوب علیہ السّلام نے تو ایک مرتبہ سالہا سال کے بعد بے اختیار ہو کر کلمۂ تأسّف فرمایا تھا جب کہ آپ کو بنیامین کے متعلق یہ اطّلاع ملی تھی کہ اُن کو عزیز مصر نے روک لیا ہے، اور یہ بھی ملحوظ رہے کہ حضرت یعقوب علیہ السّلام نے یہ کلمہ یَا أَسَفیٰ عَلیٰ یوسف بھی لوگوں سے علیحدہ ہو کر فرمایا تھا جس پر آیت کے یہ الفاظ دلالت کرتے ہیں فتولّی عنھم فقال یا أسفیٰ علیٰ یُوْسُف۔ چنانچہ آپ کے شیخ طبرسی اسی آیت کے تحت لکھتے ہیں :- ای انصرف واعرض عنھم لشدّۃ الحزن لما بلغہ حبس بن یامین وھاج ذلک وجدہ بیوسف لانہ کان یتسلّی بہ ("یعنی آپ واپس پلٹے اور ان سے منہ پھیرا بوجہ شدّتِ غم کے جو انہیں بن یامین کے روکے جانے کی خبر سے لاحق ہوا تھا اور اس نے آپ کے غم میں ہیجان پیدا کردیا تھا کیونکہ بن یامین کے ساتھ آپ تسلّی کر لیا کرتے تھے" (تفسیر مجمع البیان) فرمائیے آپ کی مزعومہ ماتمی فطرت کا تقاضا تو یہ تھا کہ نعوذ باللہ بیٹوں کو بھی اپنے ساتھ ملا کر اس موقعہ پر مجلسِ ماتم بپا کرتے جس میں سینہ کوبی، زنجیر زنی ہوتی اور بدنوں کو چھریوں سے لہولہان کیا جاتا، لیکن حضرت یعقوب علیہ السلام نبی تھے۔ ان کی پاک فطرت کا تقاضا یہ ہوا کہ اپنے بیٹوں سے بھی علیحدہ ہو کر تنہائی میں بیٹھ گئے اور وہاں ہی بے اختیار اللہ کے سامنے یہ زبان سے نکلا :- یَا أَسَفیٰ عَلیٰ یُوْسُف۔ علاوہ ازیں یہ بھی ثابت ہوا کہ آپ کو اور دیگر انبیائے کرام علیہم السّلام کو مصیبت کے وقت اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن کا حکم بھی عطا نہیں ہوا تھا لیکن قرآن مجید میں تو مومنین صابرین کے لئے یہ فرمایا گیا ہے :- وَبَشِّرِ الصَّابِرِیْنَ الَّذِیْنَ اِذَا اَصَابَتْھُمْ مُّصِیْبَۃٌ قَالُوْا اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن (اور اے میرے رسول! صلّی اللہ علیہ وسلّم) آپ صبر کرنے والوں کو بشارت دیدیں کہ جن پر جب بھی کوئی مصیبت پہنچتی ہے تو وہ اِنَّا لِلّٰہِ وَاِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن کہتے ہیں"۔ اس آیت کی تشریح انشاء اللہ العزیز دلائلِ صبر میں بیان کی جائے گی۔

فرمائیے ! آپ کے شیعہ مفسّرین نے بھی حضرت یعقوب علیہ السّلام کے قول صبرِ جمیل کے تحت لوگوں کے سامنے اظہار غم کو بھی صبرِ جمیل کے خلاف لکھا ہے، اور امام الانبیاء والمرسلین حضور خاتم النبیّین، رحمۃ للمومنین، شفیع المذنبین، امام الصّابرین حضرت محمد رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کی سنّت اور اصحاب و اہل بیت رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کا طریق

بھی یہی رہا ہے کہ وہ مصیبت کے موقعہ پر اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن ہی پڑھا کرتے تھے، تو پھر آپ قرآنی حکم تقاضا کے خلاف اور سنّتِ رسول اکرم صلّی اللہ علیہ وسلّم - طریق صحابہ کرام اور آئمۂ عظام کی پیروی کو چھوڑ کر بجائے اِنَّا لِلّٰہِ وَ اِنَّا اِلَیْہِ رَاجِعُوْن اور صبر و رضا کا سبق پڑھانے کے فرقہ شیعہ کو ہائے حسین، ہائے حسین کا درس کیوں دے رہے ہیں۔ کیا آپ اس قرآن عظیم پر ایمان نہیں رکھتے؟ اور کیا آپ کے لئے آخری کامل و مکمل شریعت محمّدیہ علیٰ صاحبہا الصّلوٰۃ و التحیہ کا حکم کافی نہیں ہے؟

## شیعہ مُصنّف کی کم فہمی اور خیانت

"فلاحُ الکونین" کے مصنّف صاحب لکھتے ہیں: قاضی صاحب! جس غم و اندوہ، گریہ و ماتم کو ناجائز اور حرام ثابت کرنے کے لئے آپ نے قلم کا پورا زور صرف کر ڈالا - آخر اسی قلم سے یہ لکھ کر خود ہی اس کے جواز کو تسلیم کر لیا کہ: "جب تک کسی محبوب کی مصیبت باقی ہو اور اس کا صدمہ لاحق رہے لیکن صبر کے خلاف کوئی حرکت نہ کرے تو یہ غیر اختیاری غم و اندوہ کوئی گناہ نہیں" اس کو کہتے ہیں حق جو باطل کے مٹانے سے مٹتا نہیں، دبانے سے دبتا نہیں اور چھپانے سے چھپتا نہیں۔ (صـ۱۸)

## الجواب

(ا) آپ نے میری پیش کردہ عبارت کا یہ آخری جملہ کیوں چھوڑ دیا: "اور جب وہ مصیبت ختم ہو جائے تو پھر غم بھی ختم ہو جاتا ہے" (ہم ماتم کیوں نہیں کرتے، حصّہ اوّل صـ۶) کیا اس جملہ سے آپ کے ماتم کی ساری بنیاد ہی نہیں ختم ہو جاتی - یا تو آپ کی یہ علمی خیانت ہے کہ ان الفاظ کو قصداً چھوڑ دیا، اور یا آپ اتنے کم فہم ہیں کہ میری مذکورہ عبارت کا مطلب ہی نہیں سمجھ سکے - کیا ایسا شخص کسی علمی مذہبی موضوع پر بحث کرنے کی اہلیت رکھتا ہے؟ (ب) حضرت یعقوب علیہ السّلام کو حضرت یوسف علیہ السّلام سے جو انتہائی درجہ کی خصوصی محبت تھی اور اُس کی وجہ بھی اُخروی محبّت تھی کیونکہ حضرت یوسف علیہ السّلام کو اِس دُنیا میں جنّت کا جمال نصیب ہوا تھا (جیسا کہ حضرت مجدّد الف ثانی شیخ احمد سرہندی رحمتہ اللہ علیہ وغیرہ عارفین نے بیان فرمایا) اور آپ کو حضرت یوسف علیہ السّلام کی جدائی سے جو شدید رنج و غم لاحق ہوا تھا اور اس کو بھی آپ نے صبرِ جمیل کے تحت دل ہی دل میں روکے رکھا تھا اور لوگوں کے سامنے اپنے غم کا اظہار تک بھی نہ کیا - لیکن اتنا شدید حقیقی غم بھی اسی وقت تک رہا جب تک کہ آپ کو حضرت یُوسُف علیہ السّلام کے تختِ مصر پر متمکّن ہونے کی اطلاع نہیں ملی - لیکن جب آپ کو اس کی اطلاع پہنچ گئی تو سابقہ سارا غم ختم ہو گیا، اسی بنا پر مَیں نے لکھا تھا کہ: - اسی طرح ہم کہتے ہیں کہ میدان کربلا میں حضرت امام



عالی مقام اور آپ کے اعزّہ و احباب پر جو مصیبت نازل ہوئی وہ وقتی تھی - شہادت کا درجہ پانے کے بعد جب آپ کو جنّت مل گئی تو پہلی مصیبت ختم ہو گئی - اب شہدائے کربلا کی روحوں کو حسبِ آیاتِ قرآنی جنّت کا رزق ملتا ہے اور وہاں خوش ہیں - تو اب رونے اور ماتم کرنے کا کیا موقعہ ہے؟ - ہم حضرت یعقوب علیہ السّلام کی پیروی کرتے ہیں کہ جب تک آپ مصیبت میں مبتلا تھے اس وقت بھی صبر کیا اور جب حضرت یوسف علیہ السّلام کے بلند مقام کی بشارت ملی تو پہلا غم بھی بالکل ختم ہو گیا۔ مصر کے تخت سے جنّت کا مقام تو اعلیٰ درجہ رکھتا ہے - کیا ماتمیوں کو حضرت حسین رضی اللہ عنہ کے جنتی ہونے اور وہاں خوشیاں منانے کا یقین نہیں ہے اور اب بھی یہی سمجھتے ہیں کہ جنّت میں بھی وہ مصیبت میں ہیں" اور نمبر ۴ کے تحت یہ لکھا تھا کہ: - حضرت یوسف علیہ السّلام کو مصر کی سلطنت ملنے کے بعد بھی کیا حضرت یعقوب علیہ السّلام نے اس گذری ہوئی مصیبت کی یادگار میں ہر سال غم کی مجلس منعقد کی تھی؟ (ہم ماتم کیوں نہیں کرتے حصّہ اوّل صـ۷) -

## عجیب جاہلانہ جواب

میرے ان سوالات کے جواب میں مصنّف "فلاحُ الکونین" لکھتے ہیں کہ: - حضرت یعقوبؑ کا غم جو حضرت یوسفؑ کے فراق اور مصائب پر تھا وہ کچھ تو حضرت یوسفؑ کی ملاقات سے دُور ہوا اور کچھ بیٹے کو تختِ مصر پہ جلوہ افروز دیکھ کر جاتا رہا - اِس کے برعکس حضرت امام حسین علیہ السّلام اور آپ کے عزیز اقربا، یار و انصار نے جن روح فرسا مصائب و آلام کا سامنا کیا اُن کے عوض امام علیہ السّلام کے سر پہ کونسا دنیوی تاج رکھا گیا - آپ کی اولاد کو کونسی حکومت حاصل ہوئی، جس کو دیکھ کر ہم عزادار، جگر گوشۂ رسول، فرزند بتول کے غم کو بھول جائیں" (صـ۱۸)

## الجواب

(ا) مَیں نے لکھا تھا کہ: - مصر کے تخت سے جنّت کا مقام تو اعلیٰ درجہ رکھتا ہے کیا ماتمیوں کو حضرت حسینؓ کے جنّتی ہونے اور وہاں خوشیاں منانے کا یقین نہیں ہے؟" تو اس کے جواب میں آپ نے بعد کی عبارت میں یہ تو تسلیم کر لیا کہ: - اس میں شک نہیں کہ شہدائے کربلا علیہم السّلام نے وقتی طور پر مصائب اٹھائے اور اپنی جانیں راہِ خدا میں قربان کرنے کے بعد درجۂ شہادت پر فائز ہو کر جنّت کے اعلیٰ و ارفع مقامات حاصل کر لئے الخ لیکن یہ واضح طور پر تسلیم نہیں کیا کہ تختِ مصر سے جنّت کا مقامِ حسینی اعلیٰ درجہ رکھتا ہے - (ب) بلکہ اِس کے برعکس آپ یہ لکھ رہے ہیں کہ: - آپ کی اولاد کو کونسی حکومت حاصل ہوئی، جس کو دیکھ کر ہم عزادار، جگر گوشۂ رسول، فرزند بتول کے غم کو بھول جائیں؟" - اس جواب سے تو معلوم ہوتا ہے کہ ماتمیوں کے نزدیک جنّت کے اعلیٰ و ارفع مقام سے یہ بہتر ہے کہ امام

حسینؓ کے سر پر دنیوی تاج رکھا جاتا ۔ لَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہ ۔ یہ ہے ماتمی فطرت کا نتیجہ (یعنی) اگر حضرت حسینؓ کو دنیا میں حکومت مل جاتی تو پھر شیعہ آپ کے سابقہ مصائب و آلام کو بھول جاتے ، اور ان کو اس بات کی بھی سمجھ نہیں ہے کہ عالمِ اسباب میں یہ مصائب و آلام ہی آپ کے رفع درجات اور جنّت میں اعلیٰ و ارفع مقام کے حصول کا سبب بنے ہیں اور آپ کو جنّت کے جوانوں کے سردار ہونے کا شرف حاصل ہوا ہے ۔ یہاں ہمارا سوال یہ ہے کہ اگر حضرت حسینؓ یا آپ کی اولاد کو دنیوی حکومت مل جاتی تو پھر تو آپ ان کے مصائب و آلام کو بھول جاتے اور ماتم کی حاجت ہی نہ رہتی ۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ آپ کا یہ ماتم حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے آلام و مصائب کی بنا پر نہیں ہے بلکہ اس غم کی وجہ سے ہے کہ آپ کو دنیوی حکومت نہیں ملی ۔ کیا اس سے بڑھ کر بھی کوئی کج فہمی ہو سکتی ہے ؟ کیا یہی حسینی محبت ہے ، اور یہی ہے شہدائے کرام کے فضائل و درجات کی عظمت ؟ -

## امام حُسین کو کوئی جسمانی تکلیف نہیں پہنچی

حضرت حسین کے مصائب و آلام کی داستانیں سُنا سُنا کر ذاکرین و علمائے شیعہ عوام کو نالہ و شیون ، گریہ و نوحہ ، سینہ کوبی اور زنجیر زنی وغیرہ رسوم ماتم میں مبتلا کر کے اپنے فن کا لوہا منواتے ہیں تو یہ بھی غلط ہے کیونکہ شیعوں کے شیخ طبرسی نے اپنی تفسیر میں لکھا ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ سے کسی شخص نے دورانِ خُطبہ غازیوں کے فضائل دریافت کئے تو آپ نے وہ فضائل بیان فرمائے جو خود رسُولِ خدا صلّی اللہ علیہ وسلّم سے سُنے تھے ، جن میں یہ بھی ہے کہ جب غازی دشمن کے مقابلے میں نکلتے ہیں تو :- حفتهم الملائكة باجنحتها يدعون الله بالنصرة و التثبيت فينادى منادٍ الجنّة تحت ظلال السيوف فتكون الطعنة و الضربة على الشهيد اهون من شرب الماء البارد فى اليوم الصائف واذا زال الشهيد من فرسه بطعنة او ضربة لم يصل الى الارض حتى يبعث الله اليه زوجة من الحور العين فتبشره بما اعد الله له من الكرامة ، فاذا وصل الى الارض تقول له الارض مرحباً بالروح الطيّبة الذى اخرج من البدن الطيّب ابشر (تفسیر مجمع البیان سورۃ آلِ عمران ص ۲۶۲)

"اُس غازی کو فرشتے اپنے پروں سے گھیر لیتے ہیں ، اللہ تعالیٰ سے اس کے لئے نصرت اور ثابت قدمی کی دُعا کرتے ہیں ، پھر پکارنے والا پکارتا ہے کہ جنّت تلواروں کے سایہ میں ہے ، پس نیزے اور تلوار کی ضرب شہید کیلئے گرمی کے موسم میں ٹھنڈا پانی پینے سے بھی آسان ہوتی ہے ، اور جب وہ شہید نیزے یا تلوار کے زخم سے گھوڑے سے



جدا ہوتا ہے تو زمین پر گرنے سے پہلے پہلے اللہ تعالیٰ اس کی طرف خوبصورت حُوروں میں سے اس کی زوجہ کو بھیج دیتا ہے اور وہ اس کو اس کرامت (وعزت) کی بشارت دیتی ہے جو اللہ تعالیٰ نے ان کے لیے تیار کر رکھی - پس جب وہ زمین پر پہنچتا ہے تو زمین کہتی ہے کہ مرحبا (خوش آمدید) اے پاک روح جو بدن سے نکالی گئی ہے - تجھے جنّت کی بشارت ہے" فرمائیے جب حضرت حسینؓ کو اعلیٰ درجے کی شہادت پانے پر کوئی تکلیف ہی نہیں پہنچی بلکہ ان کے لئے نیزوں اور تلواروں کے زخم ٹھنڈے پانی سے بھی زیادہ فرحت بخش تھے تو پھر ان کے جسمِ اطہر کے زخموں اور درد و الم کی بنیاد پر یہ ماتم کیسا ؟ (ب) اس میں آپ کے اس سوال کا بھی جواب آگیا کہ آپ حضرت حسین شہید کو بجائے ہائے ہائے کے واہ واہ کیوں کرتے ہیں - کیونکہ حسب حدیث بالا ان شہدا کو زمین مرحبا کہتی ہے ، اور مرحبا اور واہ واہ کے الفاظ ہدیۂ تہنیت و تحسین پیش کرنے کے لئے ہی استعمال کئے جاتے ہیں - آپ کو زمین کا رونا یاد رہا اور اس کا مرحبا کہنا بھُول گئے ؟

## ایک اور سوال

اگر آپ کے ماتم مروّجہ کی بنیاد حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کا اور آپ کی اولاد کا دنیوی حکومت سے محروم رہ جانا ہے تو یہ تو امر واقع ہے کہ حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو سیدنا حضرت عثمان ذوالنورین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے بعد خلافت و حکومت نصیب ہوئی ، اور تقریباً پانچ سال تک آپ صاحبِ اقتدار رہے تو پھر کیا وجہ ہے کہ آپ حضرت علی المرتضیٰ کا بھی ماتم مناتے ہیں - آپ کو اپنے بیان کردہ فلسفۂ ماتم کے پیشِ نظر حضرت علی کرّم اللہ وجہہٗ کا ماتم تو ترک کر دینا چاہیئے - اور یہ بھی فرمائیں کہ جب قربِ قیامت میں حضرت امام مہدی کو حکومت و خلافت اسلامیہ نصیب ہو گی اور آپ کے ذریعہ تمام دنیا میں نظامِ عدل قائم ہو جائے گا ، تو اس مہدوی دَور میں تو مجالس ماتم کی حاجت نہیں رہیگی ! - تو جب ماتم ہی کا خاتمہ ہو جائے گا تو شیعیّت کی پہچان کیا ہو گی ؟ نہ رہے بانس اور نہ بجے بانسری - کاش ! کہ آپ اس حقیقت کو تسلیم کر لیتے کہ تمام ائمۂ کرام اہلِ سنّت تھے ، اسی وجہ سے حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے اپنے دَورِ اقتدار میں بھی شہدائے بدر و احد اور بالخصوص سیّد الشہدا حضرتِ حمزہ اور حضرت جعفر طیّار شہید کی مجالس ماتم قائم نہیں کیں ، اور نہ ہی حضرت امام مہدی آخری دَور میں ایسی مجالس قائم کریں گے بلکہ اس قسم کی تمام رسوم و بدعات کا بالکلیہ خاتمہ ہو جائے گا ، انشاء اللہ تعالیٰ - مصنّف "فلاحُ الکونین" میرے سوال کی دوسری جزو کا جواب دیتے ہوئے فرماتے ہیں کہ :- اسی فطری تقاضا کے پیشِ نظر جب حضرت یوسف کی جدائی والا دن آتا ہو گا یا کبھی حضرت یعقوب کی نظر اس درخت پر پڑتی ہو گی جس کو "شجرۃ الوداع" کہا جاتا ہے تو حضرت یعقوب علیہ السلام کو یقیناً وہ

مصیبت یاد آجاتی ہوگی، جس کا آغاز "شجرۃ الوداع" سے ہوا تھا۔ آپ اس وقت حضرت یوسف سے ضرور کہتے ہوں گے یوسف بیٹا! وہ آج ہی کا دن تھا، جس دن تم مجھ سے جدا ہوئے تھے اور یہی وہ مقام ہے جہاں میں نے تمہیں وداع کیا تھا (صـ۲۳ـ)

**الجواب** (ل) میں نے تو حضرت یوسف علیہ السلام کے تخت مصر پر فائز ہونے کے بعد حضرت یعقوب علیہ السلام کے سابقہ غم کے ازالہ کا ثبوت قرآن مجید کی اس آیت سے پیش کیا تھا:۔ فَلَمَّآ اَنْ جَآءَ الْبَشِيْرُ اَلْقٰهُ عَلٰى وَجْهِهٖ فَارْتَدَّ بَصِيْرًا "پھر جب خوشخبری دینے والا آیا اور اس کرتے کو یعقوب کے منہ پر ڈالا تو ان کی آنکھیں کھل گئیں" (ترجمہ شیعہ مفسر مولوی مقبول احمد دہلوی) فرمائیے! حضرت یوسف علیہ السلام کی طرف سے ایک قاصد بشارت لے کر آیا تو حضرت یعقوب علیہ السلام کا سالہا سال کا غم والم دُور ہوگیا، اور قلبی صدمہ کی وجہ سے آنکھوں کی روشنی جو زائل ہوگئی تھی، وہ واپس لوٹ آئی۔ لیکن جب آیت قرآنی وَبَشِّرِ الصّٰبِرِيْنَ ..... خداوندِ عالم کی طرف سے مؤمنین صابرین کو بشارت دینے والے خود نبی کریم رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جو ملائکہ، انبیاء، سب مخلوقات سے اعلیٰ اور افضل ہیں، اور وحی قرآنی کے علاوہ محبوبِ خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے منجانب اللہ اپنے پیارے دونوں نواسوں کو یہ بشارت بھی دی ہے کہ سیّدا شباب اھلِ الجنّۃ الحسن والحسین "(یعنی جنّت کے جوانوں کے سردار حسنؓ اور حسینؓ ہوں گے)" لیکن قرآن و حدیث کی ان عظیم الشان بشارتوں کے باوجود صدیاں گذرنے کے بعد بھی حضرت امام حسین اور آپ کے رفقائے کربلا کی شہادت کا غم والم آپکے سینہ سے زائل نہیں ہوتا، تو اس کی وجہ یہی ہو سکتی ہے کہ آپ کو ان بشارتوں پر یقین و ایمان نہیں ہے اور یا آپ کو یہ دُکھ ہے کہ حضرت حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو کیوں شہادت کا اعلیٰ مقام نصیب ہوا، اور آپ کو جنّت کے جوانوں کے سردار ہونے کی فضیلت کیوں عطا ہوئی۔ تو اس کا علاج ہمارے پاس کیا ہے؟۔ یہ تو حضرت زینب کی بددعا ہی کے آثار ہیں، العیاذ باللہ (ب) آپ کا یہ مفروضہ کہ حضرت یعقوب علیہ السلام "شجرۃ الوداع" کو دیکھ کر المناک ہوتے ہوں گے، تو یہ آپ کی ماتمی ذہنیت کا اختراع ہے جس کا حضرت یوسف علیہ السلام کی مصیبت ختم ہوجانے کے بعد صاحبِ صبرِ جمیل حضرت یعقوب علیہ السلام کی مقدس پیغمبرانہ، صابرانہ زندگی کے ساتھ کوئی تعلق نہیں ہے۔

---



**برادرانِ یوسف کا ماتم** آپ قرآنی آیات سے سوائے حُزن، بثّ اور یَا اَسَفٰی کے الفاظ کے حضرت یعقوب علیہ السلام کے متعلق کچھ ثابت نہیں کر سکتے، اور ان امور کا آپ کے مروّجہ ماتم سے کوئی دُور کا بھی واسطہ نہیں ہے اور نہ ہی کسی مصیبت پر قلبی رنج و غم کا لاحق ہوجانا زیر بحث ہے، لیکن آپکے ماتم حسین کا کچھ جلوہ اگر نظر آتا ہے تو وہ برادرانِ یوسف کے کردار میں ہے جنھوں نے خود ہی حضرت یوسف علیہ السلام کو کنوئیں میں ڈالا تھا، چنانچہ قرآن مجید میں آتا ہے:۔ وَجَآءُوْٓا اَبَاهُمْ عِشَآءً يَّبْكُوْنَ ۝ قَالُوْا يٰٓاَبَانَآ اِنَّا ذَهَبْنَا نَسْتَبِقُ وَتَرَكْنَا يُوْسُفَ عِنْدَ مَتَاعِنَا فَاَكَلَهُ الذِّئْبُ ۚ وَمَآ اَنْتَ بِمُؤْمِنٍ لَّنَا وَلَوْ كُنَّا صٰدِقِيْنَ ۝ وَجَآءُوْ عَلٰى قَمِيْصِهٖ بِدَمٍ كَذِبٍ ۭ قَالَ بَلْ سَوَّلَتْ لَكُمْ اَنْفُسُكُمْ اَمْرًا ۭ فَصَبْرٌ جَمِيْلٌ ۭ وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ۝ (سورۃ یوسف) "اس کا ترجمہ مولوی مقبول احمد شیعی دہلوی یہ لکھتے ہیں: اور وہ سب شام کو اپنے والد کے پاس روتے ہوئے آئے، کہنے لگے بابا جان! ہم تو آپس میں دوڑ لگانے لگ گئے تھے اور یوسف کو اپنے اسباب کے پاس چھوڑ دیا تھا، پھر اس کو بھیڑیا کھا گیا اور گو ہم سچے بھی ہوں مگر آپ ہماری بات کب ماننے والے ہیں اور یوسف کے کرتے پر جھوٹا خون لگا لائے۔ یعقوب نے فرمایا (یوں تو نہیں ہے) بلکہ کسی بڑی کاروائی پر تمہارے نفسوں نے درغلا کر آمادہ کیا، لهذا صبر بہتر ہے اور جو کچھ تمہارا بیان ہے اس کے متعلق خدا ہی سے مدد مانگتا ہوں" اس کی تفسیر میں مولوی مقبول احمد موصوف لکھتے ہیں کہ:۔ تفسیر قمی میں جناب امام محمد باقر علیہ السلام سے منقول ہے کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے بھائیوں نے ایک بکری کا بچہ ان کے کرتے پر ذبح کیا تھا اور جب حضرت یعقوب علیہ السلام کے سامنے وہ کرتہ لایا گیا تو انہوں نے کہا کہ یہ بھیڑیا یوسف پر تو ایسا غضبناک تھا کہ اس کو کھا گیا اور کرتے پر ایسا مہربان کہ اس کو پھاڑا تک نہیں" علاوہ ازیں شیعہ مجتہد شیخ طبرسی اپنی تفسیر "مجمع البیان" میں لکھتے ہیں:۔ و انما اظھروا البکآء لیوھموا انھم صٰدِقُون وفی ھذا دلالۃ علی ان البکآء لا یوجب صدق دعوی الباکی فی دعواہ (اور بے شک انہوں نے رونے کا اظہار کیا تاکہ وہ اس وہم میں ڈالیں کہ وہ سچے ہیں اور اس میں یہ دلالت ہے کہ یہ ضروری نہیں کہ رونے والا جو دعویٰ کرے وہ اس میں سچا ہی ہو)۔

بہر حال ثابت ہوا کہ حضرت یوسف علیہ السلام کے کرتے پر جھوٹا لہو لگا کر دس افراد کا ایک ماتمی جلوس اپنے جرم پر پردہ ڈالنے کے لئے روتے دھوتے، ہائے یوسف! ہائے یوسف! پکارتے، مُنہ پیٹتے، سینہ کوبی کرتے (کیونکہ ماتمیوں

کے یہ فطری تقاضے ہیں) رات کے اندھیرے میں حضرت یعقوب علیہ السّلام کے پاس پہنچے لیکن حضرت یعقوب بی علیہ السّلام اس ماتم میں شریک نہیں ہوئے بلکہ ان کے جھوٹے لہو اور جھوٹے آنسوؤں کے پیشِ نظر فرمایا کہ یہ بات تمہارے نفسوں نے بنالی ہے، فَصَبْرٌ جَمِیْل میں تو بہر حال صبرِ جمیل اختیار کروں گا، اور اس سے پہلے سُنّی اور شیعی تفاسیر سے یہ ثابت کیا جا چکا ہے کہ صبرِ جمیل وہ ہے جس میں جزع فزع نہ ہو یعنی ماتم مروّجہ سے جس کا کوئی تعلق نہ ہو۔ تو حضرت یعقوب علیہ السّلام تو اس قسم کے ماتم سے بالکل پاک ہیں۔ ہاں اگر جزع فزع کا مظاہرہ کیا ہے تو برادران یوسف نے جو خود مجرم تھے۔ لہٰذا آپ کا یہ قول غلط ثابت ہو گیا کہ ع ۔ قاتل کبھی مقتول کا ماتم نہیں کرتے ۔ بلکہ برادران یوسف نے ثابت کر دیا کہ

ے مظلوم کے کُرتہ پہ لہو جھوٹا لگا کر ⁂ قاتل بھی ہیں مقتول کا ماتم کیا کرتے

## ماتمِ اہلِ کوفہ

اسی طرح حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو خود کوفیوں نے دھوکہ سے بُلا کر شہید کرایا اور یزید کو راضی کرنے کی کوشش کی، اور اپنے جرم پر پردہ ڈالنے کے لیے حضرت حسین کا پہلا ماتم بھی خود کوفیوں نے ہی بپا کیا۔ چنانچہ شیعہ مذہب کی معتبر کتاب "جلاء العیون" جلد دوم مؤلفہ علّامہ باقر مجلسی میں ہے کہ اُمِّ کلثوم ہمشیرہ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے مرثیہ سیّد الشہداء میں چند شعر ارشاد فرمائے جن کے سننے سے اہلِ کوفہ نے خروش و واویلا، واحسرتا بلند کیا۔ غلغلہ، نالہ و زاری و گریہ و سوگواری و نوحہ و خروش فلک سیاہ پوش تک پہنچا۔ ان کی عورتوں نے اپنے بال کھول دیے۔ خاکِ حسرت اپنے سر پر ڈال کر اپنے منہ پر طمانچے مارتی تھیں اور واویلا و ثبوراہ کہتی تھیں، اور ایسا ماتم برپا تھا کہ دیدۂ روزگار نے کبھی نہ دیکھا تھا الخ (صفحہ ۵۰۶) یہ بھی لکھا ہے کہ:- زنان کوفہ ان مقربان حضرت ذوالجلال کے حال پر گریہ کرتی تھیں۔ اُمِّ کلثوم نے جب ان کی صدائے گریہ سُنی تو محمل سے آواز دی اور فرمایا اے زنانِ کوفہ! تمہارے مردوں نے ہمارے مردوں کو قتل کیا اور ہم اہل بیت کو اسیر کیا ہے، پھر تم کیوں روتی ہو۔؟ خداوند عالم بروزِ قیامت ہمارا، تمہارا حاکم ہے (صفحہ ۵۰) اور کوفیوں کے اس ماتم کا اعتراف خود مولوی محمد حسین صاحب شیعی علّامہ نے بھی کیا ہے۔ چنانچہ اپنی کتاب "سعادت الدّارین فی مقتل الحسین" میں لکھتے ہیں کہ:- راوی کہتا ہے کہ جناب اُمِّ کلثوم کے خطبہ کا اتنا اثر ہوا کہ روتے روتے لوگوں کی ہچکیاں بندھ گئیں۔ عورتیں بال بکھیر کر اُن میں مٹی ڈالنے لگیں اور مونہوں پر طمانچے مارنے شروع کیے، اسی طرح مرد شدّتِ غم سے نڈھال ہو کر اپنی ڈاڑھیاں نوچنے لگے۔ اس روز سے زیادہ رونے والے مرد اور عورتیں کبھی نہیں دیکھی گئیں (صفحہ ۲۶۲)۔ کیا اب بھی انکار کی گنجائش ہے کہ ........



ع ۔ قاتل بھی ہیں مقتول کا ماتم کیا کرتے ۔

## دَورِ حاضر کے ماتمی

اس میں تو کوئی شک نہیں کہ کوفیوں نے ہی حضرت حسین کو شہید کرایا تھا، اور یہ بھی ثابت ہے کہ انہوں نے ہی سب سے پہلے ماتم برپا کیا اور ماتم بھی ایسا کہ کوفی عورتیں اپنے منہ پر طمانچے مارتی تھیں اور یہ نوحہ خروش فلک سیاہ پوش تک پہنچا، اور یہ امر واقعہ ہے کہ آجکل جو ماتم برپا کیا جاتا ہے وہ کوفیوں کے ماتم کا ہی نمونہ ہے، اور برادرانِ یوسف کے پاس حضرت یوسف علیہ السّلام کا کرتا تو سچّا تھا گو لہو جھوٹا تھا۔ لیکن ماتمیانِ روزگار کے پاس تو کوئی چیز اصلی نہیں ہے۔ جھوٹا لہو، جھوٹے تیر، جھوٹے خنجر، جھوٹے نشانات اور جھوٹی دُلدُل۔ کیا ان میں سے کوئی چیز سچّی اور اصلی ہے۔ ایک عرصہ پہلے ماتمی جلوس میں جس گھوڑے کو استعمال کیا جاتا تھا اس کو ماتمی لوگ دُلدُل کہتے تھے، حالانکہ دُلدُل گھوڑے کا نام نہیں بلکہ اُس خچّر کا نام ہے جو رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وسلّم کی سواری تھی اور حاکمِ اسکندریہ نے ہدیہ کے طور پر بھیجی تھی۔ چنانچہ مجمع البحار میں ہے، دُلدُل اسم بغلۃ صلی اللہ علیہ وسلم (دلدل حضور صلی اللہ علیہ وسلّم کے خچّر کا نام ہے) اور آجکل ماتمی گروہ اس گھوڑے کو جو ماتمی جلوس میں استعمال ہوتا ہے "ذُو الْجناح" کہتے ہیں۔ حالانکہ حضرت امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے گھوڑے کا نام "ذُو الْجناح" نہیں تھا۔ چنانچہ مولوی محمد حسین صاحب موصوف (فلاح الکونین پر تقریظ لکھنے والے) نے لکھا ہے کہ:- اس گھوڑے کا نام کیا تھا؛ عام طور پر مشہور "ذُو الْجناح" ہے۔ مگر تمام قابل وثوق کُتب سیَر و مَقاتِل کی ورق گردانی کے بعد بھی اس کا کوئی ثبوت نہیں ملا، البتہ اس کی رَد میں بعض اہل تحقیق کے ارشادات ملے ہیں الخ (سعادت الدارین فی مقتل الحسین صفحہ ۴۳۳)

فرمائیے! اگر حضرت یوسف علیہ السّلام کے کرتے پر جھوٹا لہو لگانے والے مجرم تھے تو جن کے پاس سب ماتمی اشیاء بناوٹی اور جھوٹی ہیں، ان کی کیا حیثیت ہو گی؛ اسی بنا پر تو مشہور شیعہ شاعر جوشؔ ملیح آبادی اپنے اشعار میں یہ کہنے پر مجبور ہو گئے ہیں:-

## ذاکر سے خطاب

حیف ہے اے ذاکرِ افسردہ طبع و نرم خُو — تیرے آگے کاروباری شے ہے مولیٰ کا لہُو
تاجرانہ مشق ہے تیرا اشعارِ ھاؤ ھُو — فیس کی محتاج ہے منبر پہ تیری گفتگو
عالمِ اخلاق کو زیر و زبر کرتا ہے تُو — خونِ اہل بیت میں لُقمہ کو تر کرتا ہے تُو

حرص نے تجھ کو سکھایا ہے قناعت کا سبق　　کربلا کے ذکر میں دیتا نہیں کیوں رسِ حق
چشمۂ دولت ہے تیرا سیلِ اشکِ بے قلق　　خون کی چادر سے سونے کے بناتا ہے ورق

خانہ برباد ہے عشرت سرا تیرے لیے
اِک دفینہ ہے زمینِ کربلا تیرے لیے

۱۳۵۵ھ
(منقول از ماہنامہ النجم لکھنؤ - ۱۱ محرم الحرام)

## ایک اور سوال کا جواب

آپ لکھتے ہیں :- "حضرت عمر (رضی اللہ تعالیٰ عنہ) ابو لؤلؤ کی تلوار سے، حضرت عثمان بعض صحابہ کبار کے ہاتھوں بقول آپ کے بحالتِ مظلومی شہید ہوئے - کیا یہ حضرات اپنے اپنے امتحان میں کامیاب نہیں ہوئے؟ اگر اس بات کا جواب اثبات میں ہے تو پھر آپ ان حضرات کے یوم شہادت پر جشن مسرت کیوں نہیں مناتے، بھنگڑا کیوں نہیں ڈالتے، تالیاں کیوں نہیں بجاتے اور واہ واہ کیوں نہیں کرتے؟ جب دوسرے شہدا پر رسم تہنیت ادا نہیں کی جاتی، تحسین و آفرین اور واہ واہ نہیں کی جاتی، تو پھر نواسۂ رسول حضرت امام حسین علیہ السلام کے لیے ایسا کرنے کو کیوں کہا جاتا ہے؟" (فلاح الکونین صـ۲۲)

## الجواب

(۱) خوشی میں بھنگڑا اور ناچ تو ہمارے نزدیک شرعاً حرام ہیں، ہاں! آپ کی فطرتِ مسرت کا تقاضا ہو سکتا ہے اور حضرتِ عثمان ذُوالنّورین کو کسی صحابی نے بھی شہید نہیں کیا آپ کا یہ الزام خلافِ تحقیق ہے، چنانچہ محدّث ابنِ کثیر لکھتے ہیں :- واما مایذکرہ بعض الناس من ان بعض الصحابۃ اسلمہ ورضی بقتلہ فہذا لا یصح عن احد من الصحابۃ انہ رضی بقتل عثمان رضی اللہ عنہ بل کلہم کرہہ ومقتہ وسب من فعلہ الخ (البدایہ والنہایہ جلد ۷ صـ۱۹۸) اور بعض لوگ جو کہتے ہیں کہ بعض صحابہ نے حضرت عثمان کو دشمنوں کے سپرد کیا اور آپ کے قتل پر راضی تھے، تو یہ کسی صحابی کے متعلق بھی صحیح نہیں ہے بلکہ تمام صحابہ نے آپ کے قتل کو ناپسند کیا اور غضبناک ہوئے اور جس نے یہ فعل کیا اُس کی مذمّت کی الخ - اور تاریخ الخلفاء میں علّامہ سیوطی ابن عساکر کے حوالے سے لکھتے ہیں کہ :- جس شخص نے حضرت عثمان کو قتل کیا مصر والوں میں سے ایک شخص تھا، نیلی آنکھوں والا، سرخ رنگ والا، اس کا نام حمار تھا - (مترجم صـ۱۰۴ ج ۲) اور یہ جو مشہور ہے کہ حضرت



محمدؒ بن ابی بکر نے آپ کو قتل کیا تھا تو اس کے متعلق تاریخ الخلفاء میں خود محمدؒ بن ابی بکر کا یہ قول درج ہے کہ :- بیشک خدا کی قسم میں ان کے پاس گیا تھا لیکن انہوں نے مجھے میرا باپ یاد دلادیا - میں فوراً ہی اُن سے الگ ہو گیا اور خدا سے توبہ کرنے لگا، خدا کی قسم نہ میں نے اُن کو قتل کیا ہے اور نہ پکڑا ہے" (ایضاً صـ۱۰۴)

(ب) بے شک حضرت عمر فاروق بھی شہید ہیں اور حضرت عثمان ذوالنّورین بھی، شیر خدا حضرت علی المرتضیٰ اور امام کربلا حضرتِ حُسین بھی لیکن ہم شہدائے کرام کا دن اس طرح نہیں مناتے جس طرح آپ مناتے ہیں - ہم موقع بموقع ان حضرات کے مناقب و فضائل بیان کرتے رہتے ہیں، اور اُن کے مجاہدانہ کارناموں اور عظیم قربانیوں پہ تحسین و آفرین کی صدا بھی بلند کرتے ہیں اور یہ غازیانِ کرام شاباش اور آفرین کے ہی مستحق ہیں نہ کہ ہائے وا ویلا کے - ہمارے نزدیک ان کے دُنیوی مصائب اور شہادتیں آخرت میں اُن کی مزید بلندیٔ درجات کا سبب ہیں - ہمیں فخر ہے اُن کے صبر و استقامت اور ان کی قربانی و شہادت پر - ہمیں ان کی شہادت کا کوئی غم نہیں کیونکہ حسبِ اعلانِ خداوندی وہ جنّت میں خوشیاں منا رہے ہیں، اور آپ یہ بھی نہیں سمجھتے کہ اللہ تعالیٰ نے ان شہدائے کرام اور مبتلائے مصائب و آلام کے بارے میں رحمۃ للعالمین صلی اللہ علیہ و آلہ وسلّم کی زبان مبارک سے ان کے وارثین و احباب کو بشارت اور خوشخبری سنائی ہے اور آیت وَبَشِّرِ الصّابِرِیْنَ میں بشارت کا لفظ ذکر فرمایا ہے اور پارۂ چہارم میں بھی وَیَسْتَبْشِرُوْنَ بِالَّذِیْنَ لَمْ یَلْحَقُوْا بِہِمْ کے الفاظ ہیں -

فرمایئے! تہنیت اور بشارت اور تحسین و آفرین کے الفاظ کیا ایک ہی حقیقت کو نہیں ظاہر کرتے؟ اور تفسیر "مجمع البیان" کے حوالے سے پہلے ثابت کیا گیا ہے کہ حوریں شہدا کو بشارت دیتی ہیں اور زمین بھی ان کو مرحبا کہتی ہے - پھر اگر ہم امام حسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے صبر و ثبات اور ان کے مقامِ عزیمت و رضا پر واہ واہ کریں تو آپ کو اس سے کیوں قلق و اضطراب لاحق ہوتا ہے - کیا ان کا عظیم الشّان کارنامہ واہ واہ کا مستحق نہیں؟ ہائے حسین ہائے حسین کر کے ان کو صرف ایک مظلوم کی حیثیت میں پیش کرنا ہی ان کی محبّت کا تقاضا ہے - ماتم کے اسٹیج پہ خاندانِ نبوّت کی پردہ نشین و پاکباز خواتین کا نام لے لے کر اُن کی مظلومیّت کو شیعہ ذاکرین اس طرح بیان کرتے ہیں جس سے ان کی توہین ہوتی ہے - ان کے سروں سے دوپٹوں کے اترنے اور ان کے برہنہ پا اور برہنہ سر ہونے کی پوری تصویر پیش کرتے ہیں، اور جانباز شہداء کے بدن کے ٹکڑے کرتے ہیں، ان کی لاشوں کی چیر پھاڑ کرتے ہیں اور اُن کو یہ احساس

نہیں ہوتا کہ یہ کس کا پارٹ ادا کر رہے ہیں۔ آپ خود ہی سوچیں کہ اگر آج کوئی دشمن کسی کی ماں بہن کا دوپٹہ اتار دے تو کوئی غیور شخص سٹیجوں پر اپنی ماں بہن کی یہ داستان سُن سکتا ہے؟ ہرگز نہیں۔ کیا محبتِ حسینؓ کے یہی مناظر اور مظاہر ہو سکتے ہیں؟ ہم واضح طور پر یہ کہہ دیتے ہیں کہ ہم قوم کو ماتمی نہیں بنانا چاہتے، بلکہ راہِ حق کے غازی اور مجاہد بنانا چاہتے ہیں۔ پرچمِ اسلام ماتم سے نہیں بلند ہوتا بلکہ اعمالِ صالحہ اور اتباعِ سنّت سے بلند ہوتا ہے۔ جب حضرت حسینؓ کی مقدّس زندگی اور اُن کی عبادات میں ماتم جیسی عبادت کا کوئی نام و نشان تک نہیں ملتا تو پھر اس ماتم سے حضرت حسینؓ کا مشن کیسے پھیل سکتا ہے؟ جوشؔ ملیح آبادی کے دوسرے اشعار بھی سُن لیجئے۔

کربلا میں اور تجھ میں اتنا بعد المشرقین اُس طرف شورِ رجز خوانی، اِدھر ریڈیے کے بَین

اُس طرف تکبیر، اِدھر ہنگامۂ صد شور و شَین اِس طرف اشکوں کا پانی، اُس طرف خونِ حُسین

وہ تھے کس منزل میں، اور تُو کونسی منزل میں ہے

شرم سے گڑ جا، اگر احساس تیرے دل میں ہے

جو دہکتی آگ کے شعلوں پہ سویا وہ حسینؓ جس نے اپنے خون سے دنیا کو دھویا وہ حسین

جو جواں بیٹے کی میّت پر نہ رویا وہ حسینؓ جس نے سب کچھ کھو کے پھر کچھ بھی نہ کھویا وہ حسین

وہ کہ خونِ غم کو سانچے میں خوشی کے ڈھال کر

مُسکرایا موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر

راقم الحروف، خادمِ اہلِ سنّت غفرلہٗ نے اپنے زمانۂ طالب علمی میں "شانِ حسین" کے عنوان سے ایک نظم لکھی تھی، جو اس وقت بعض مذہبی رسائل میں بھی شائع ہوئی تھی، مناسبتِ موضوع کی وجہ سے اس کے چند اشعار ہدیۂ قارئین ہیں:۔

کس کے سیما سے نمایاں تھا ولایت کا نشاں؟ کس کے چہرہ کی چمک مثلِ چراغِ تاباں؟

کس کے دَم سے ہوئی عالم میں حقیقت عریاں؟ کس کے سینہ میں منوّر تھا چراغِ عرفاں؟

جو نواسہ تھا محمدؐ کا، علیؓ کا پیارا

حضرتِ فاطمہؓ کی آنکھ کا جو تھا تارا،



خوف دشمن کا نہ اعدا کی ستم گاری کا تیغ و خنجر کا نہ باطل کی جفا کاری کا

ہیبتِ رومی و ہندی کا نہ تاتاری کا قلبِ مومن میں بھروسہ تھا فقط باری کا

گرزِ توحید سے دشمن کے صنم کو توڑا

راہِ حق میں بخوشی جاہ و حشم کو چھوڑا

دعویدارانِ محبّت نے بھلا کیا سیکھا تعزیہ سازی کا بس ایک تماشا سیکھا

بُت پرستی کا یہ اک طرز نرالا سیکھا ہاء و ہُو، شور و شر و گریہ و غوغا سیکھا

اِن خرافات کو کب رکھتا روا ہے اسلام

ہے بُرا فعل یہ، الحاد ہے، بدعت ہے حرام

امتیازِ حق و باطل تھا دکھایا اُس نے دینِ فطرت پہ مسلماں کو چلایا اُس نے

جہل و بدعت کے اسیروں کو چھڑایا اُس نے ڈنکا توحید کا عالم میں بجایا اُس نے

تخت و دولت، نہ حکومت کا وہ شیدائی تھا

مظہرِ حق تھا، شہادت کا وہ خود داعی تھا

ہم اہلِ سنّت کے نظریۂ شہادت اور اہلِ تشیّع کے نظریۂ شہادت میں زمین و آسمان کا فرق ہے۔ ہم حضرتِ حسینؓ اور دیگر ائمۂ اہلِ بیت کی محبّت کو جزوِ ایمان مانتے ہیں، ان کو اہلِ سنّت کا مقتدا اور پیشوا مانتے ہیں۔ اُن کی محبت خدا اور رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی محبت کے حصول کا ذریعہ ہے۔ اور اُن سے عداوت خدا و رسول صلی اللہ علیہ وآلہٖ وسلّم کی ناراضگی کا سبب، لیکن محبت وہ قبول ہوتی ہے جو محبوب کی مرضی کے مطابق ہو، اور اگر عمل محبوب کی اداؤں کے خلاف ہو تو وہ حقیقت میں محبّت ہی نہیں۔ اگر کوئی محبوب کی نافرمانی کو محبّت کا نام دیتا ہے تو وہ فریب خوردہ ہے، گم کردہ راہ ہے۔

### ماتمی کڑا

یہاں یہ بات بھی عرض کر دوں کہ پہلے تو صرف ملنگ لوگ ہی ہاتھوں میں لوہے کے کڑے پہنتے تھے، اور جو زیادہ حُبِّ حسین کا مدّعی ہوتا تھا وہ اپنے جسم پر اچھا خاصا وزنی لوہا جاتا تھا۔ لیکن اب ماتمی گروہ میں بظاہر سنجیدہ اور تعلیم یافتہ افراد بھی بازوؤں میں خوبصورت کڑے پہننے لگے ہیں اور اس کا رواج بڑھ رہا ہے۔

لیکن ہم پوچھتے ہیں کہ یہ لوہے کی زنجیریں اور کڑے پہننا کس کی سُنّت ہے؟ کیا حضرت امام زین العابدین نے یہ خود پہنے تھے یا دشمن نے ان کو زنجیر اور ہتھکڑی لگائی تھی۔ کیا انہوں نے خوشی سے پہنی تھی یا ناگواری سے؟ تو جو کام دشمنوں نے کیا تھا، کیا محبّانِ حُسین اس کا نمونہ بنا سکتے ہیں۔ اگر کوئی ماتمی کسی دوسرے ماتمی کو کڑا پہناتا ہے تو وہ کوفیوں کی سُنّت پر عمل کرتا ہے نہ کہ امام زین العابدین کی سُنّت پر۔ کاش! یہ لوگ اتنی بات بھی سمجھ لیتے۔ بہر حال حضرت یعقوب علیہ السّلام کے بارے میں قرآن مجید میں جتنی آیات مذکور ہیں اُن میں تو اس ماتم کا نام ونشان تک موجود نہیں، جس کو "فلاحُ الکونین" کے مصنّف ثابت کرنا چاہتے ہیں۔ بلکہ اہلِ تشیّع کے مجتہد محقّق شیخ طبرسیؒ کی تفسیر سے بھی ثابت کردیا گیا ہے کہ صبر وہ ہے جس میں جزع نہ ہو، اور حضرت یعقوب علیہ السّلام نے تو زبان سے بھی لوگوں کے سامنے اپنے غم کا اظہار نہیں کیا۔ حضرت یعقوب علیہ السّلام کے قصّہ سے غلط استدلال کرنے کے علاوہ دلیل اوّل کی بحث میں مصنّف صاحب موصوف نے بعض اور روایات بھی پیش کی ہیں، جن کا جواب ہمارے مذکورہ استدلالات و جوابات ہی سے اہلِ عقل وشعور سمجھ سکتے ہیں، لیکن اس خیال سے کہ آپ کہیں گے کہ ہماری پیش کردہ روایات کا جواب نہیں دیا، اُن کے متعلق بھی کچھ عرض کردیتا ہوں۔

## پہلی روایت

شیخ عبد الحقّ صاحب محدّث دہلوی کی کتاب "جذب القلوب الیٰ دیار الحبیب" سے ایک روایت پیش کی ہے جس کا خلاصہ یہ ہے کہ ایک بار رسول اللہ صلّی اللہ علیہ وسلّم کھانا تناول فرمانے کے بعد سجدہ میں پڑ گئے اور آپ کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگے۔ یہ دیکھ کر حضرت حسینؓ نے عرض کیا کہ، حضور اس سے پہلے آپ کی ایسی حالت نہیں دیکھی تو فرمایا کہ "اے فرزند آج میں تیرے جمال کو دیکھ کر اس قدر مسرور ہوا کہ کبھی نہیں ہوا تھا۔ ناگاہ جبرائیل علیہ السّلام نے خداوندِ عالم کی طرف سے آکر یہ خبر دی کہ میری اُمّت تجھ کو بحالتِ غربت اور کربت شہید کرے گی"۔ (فلاح الکونین ص۱۹) یہاں ترجمہ میں مصنّف نے کربت کا لفظ اپنی طرف سے بڑھا دیا ہے حالانکہ اصل فارسی عبارت میں صرف یہ الفاظ ہیں: "اُمّتیانِ من ہر کدام شمار البغربت خواہند کُشت، دُعا کردم کہ اگر دُنیا محن ومصائب برسر شما رود بارے عاقبت کارِ شما بخیر باشد"۔ (جذب القلوب فارسی ص۱۰) مصنّف صاحب نے "شہید کریگی" تک ترجمہ لکھا اور بعد کی عبارت کا ترجمہ چھوڑ گئے جس کا معنی یہ ہے کہ: "مَیں نے دُعا کی ہے کہ اگر دنیا میں تمہارے سر پر مصائب اور تکالیف نازل ہوں (تو ہوں) مگر آپ کا انجام کار بہتر ہو"۔ فرمائیے! نبیّ کریم صلی اللہ علیہ وسلّم کے اِس ارشاد سے



کیا آپ کا مزعومہ ماتم ثابت ہو سکتا ہے؟ اور شہادتِ حسینؓ کی خبر سے وقتی طور پر اگر حضور صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم پر گریہ طاری ہوگیا تو یہ طبعی تأثر تھا۔ کیا آپ نے اس تصوّر کے تحت پھر ہر سال گریہ بھی کیا، چہ جائیکہ یہ ماتم؟۔

## روایتِ دُوم

دوسری روایت میں آپ نے مُلّا حسین واعظ کاشفی کی کتاب "روضۃ الشہداء" کی مندرجہ ذیل روایت کے آخری الفاظ کا یہ ترجمہ پیش کیا ہے کہ:۔ اُمّ الفضل زوجہ حضرت عباس بیان کرتی ہیں، آنحضرتؐ نے فرمایا اے فاطمہ! یہ حادثہ حسین کے بچپن میں نہ ہوگا بلکہ اُس وقت ہوگا جبکہ نہ مَیں ہونگا نہ تم ہوگی نہ علی ہوں گے اور نہ حسن۔ یہ سن کر جناب سیّدہ فاطمہ بے حد بیتاب ہوئیں اور کہا اے مظلوم پسر! اے بیکس فرزند! جبکہ اُس وقت تیرے جدّ و پدر، مادر و برادر نہ ہوں گے، تو کون ہوگا جو اُس وقت تیری مصیبت کی تعزیت بجا لائیگا، راوی کہتا ہے کہ ہاتف نے آواز دی۔ حُسین کا ماتم مصیبت زدگانِ اُمّت قیامت تک برپا رکھیں گے اور ہر سال جب وہ وقت آئے گا، جس میں حُسین شہید ہوں گے تو وہ لوگ تعزیتِ حسین کو تازہ کیا کریں گے اور شرطِ مصیبت کو بجا لایا کریں گے۔"

(فلاحُ الکونین ص۲۰)

## الجواب

(۱) "روضۃ الشہداء" اِس وقت میرے پاس موجود ہے جس کے مطالعہ سے معلوم ہوتا ہے کہ اس کے مصنّف مُلّا حسین واعظ کاشفی شیعہ ہیں اور اگر انہوں نے کہیں اپنا اہل سنّت ہونا ظاہر کیا ہے تو وہ تقیہ پر مبنی ہے کیونکہ اس کتاب میں انہوں نے حضرت علی المرتضیٰ سے لے کر امام مہدی تک بارہ اماموں کا ذکر شیعہ عقائد کے مطابق ہی کیا ہے۔ چنانچہ حضرت علی المرتضیٰ کے متعلق لکھا ہے:۔ درشواہد النبوّۃ آوردہ کہ امیرالمومنین علی امامِ اوّل است از ائمہ اثنا عشر یعنی حضرت علی بارہ اماموں میں سے امامِ اوّل ہیں اور ص۲۳۴ پر امام حسنؓ کے متعلق لکھا ہے:۔ وے امامِ دوم است از ائمہ اثنا عشر یعنی امام حسنؓ دوسرے امام ہیں بارہ اماموں میں سے اور آخر میں ص۳۲۶ پر حضرت امام مہدی کے تذکرہ میں لکھا ہے کہ یہ بارھویں امام ہیں اور ۲۳ رمضان ۲۵۸ھ کو دغان سُرّ من رائی میں وہ پیدا ہو چکے ہیں اور پھر آپ غائب ہوگئے ہیں۔ حالانکہ اہل سنّت کے عقیدہ میں امام وخلیفۂ اوّل حضرت ابوبکر صدّیق ہیں، اور جمہور اہل سنّت کا عقیدہ ہے کہ حضرت مہدی قُربِ قیامت میں پیدا ہوں گے، ابھی تک پیدا نہیں ہوئے (ب) مندرجہ روایت بھی ماتمی ذہنیّت کی من گھڑت ہے کہ ہاتف نے آواز دی کہ حُسین کا ماتم مصیبت زدگانِ امّت قیامت تک برپا رکھیں گے، اور تعجب ہے کہ مصنّف "فلاح الکونین" اس روایتِ ماتم کو دلیل نمبر اوّل

کی بحث میں لائے ہیں۔ جس میں پہلے ثابت کیا جا چکا ہے کہ حسب تفاسیر شیعہ زبان سے اظہار غم اور جزع صبر کے خلاف ہے۔ انشاء اللہ العزیز لفظ جزع کا مفہوم اور اس کی تشریح فروع الکافی کی احادیث مرویہ ائمہ اہل بیت کی بحث میں بیان کی جائے گی (ج) مندرجہ روایت میں تعزیت کا لفظ ہے جس کا لغوی اور شرعی معنی مصیبت زدہ کو صبر دلانا ہے، نہ کہ منہ پیٹنا اور سینہ کوبی کرنا، تو اس سے بھی مروّجہ ماتم ثابت نہیں ہوتا۔ (د) خود ملا حسین واعظ کاشفی نے کتاب کی ابتداء میں آیت فبشر الصابرین کے تحت یہ لکھ دیا ہے کہ :۔ "بشارت دہ صبر کنندگان را کہ دریں بلیات طریقہ شکیبائی پیش آرند و رسوم جزع و فزع و شکایت فرو گذارند" (ص۲) (اور آپ بشارت دیدیں صبر کرنے والوں کو جو کہ ان مصیبتوں میں صبر کا طریقہ اختیار کرتے ہیں اور جزع، فزع اور شکایت کی رسموں سے باز رہتے ہیں)۔

فرمائیے! میرزا واعظ کاشفی نے بھی آیت صبر سے آپ کے ماتم جزع فزع کی تردید کر دی اور آپ کو اس کے حوالے سے بھی کوئی فائدہ نہ پہنچا۔ علاوہ ازیں حضرت حسین کی شہادت کے متعلق پیشگوئی پر مبنی جو بعض روایات پیش کی ہیں ان میں بھی کہیں منہ پیٹنے اور سینہ کوٹنے کا نام و نشان نہیں ملتا، نہ ہی کسی سے یہ ثابت ہے کہ اس قسم کی پیشگوئیوں کے بعد پھر ہر سال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم یا حضرت علی المرتضیٰ رضی اللہ تعالیٰ عنہ نے آنے والے مصائب حسین کے تصور میں کبھی سال میں مجالس ماتم بپا کی ہیں، تو پھر ایسی روایات سے آپ کا مروّجہ ماتم کیسے ثابت ہو گیا، اور حضرت حمزہ شہید رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے ماتم کے متعلق آپ نے جو استیعاب اور سیرت النبی وغیرہ کا حوالہ دیا ہے اس کی مستقل بحث انشاء اللہ تعالیٰ دلیل نمبر ۱ کے تحت آ رہی ہے۔ وہاں آپ کے علم و فہم کی حیثیت معلوم ہو جائے گی۔

## بحث دلیل نمبر ۲

آیت وَاِذَا سَمِعُوْا مَآ اُنْزِلَ اِلَى الرَّسُوْلِ تَرٰٓى اَعْيُنَهُمْ تَفِيْضُ مِنَ الدَّمْعِ مِمَّا عَرَفُوْا مِنَ الْحَقِّ (پ ۷، ع ۱) ماتمی ٹریکٹ میں اس کا ترجمہ یہ لکھا گیا تھا :۔ "اور جب وہ سنتے ہیں اس کو جو رسول کی طرف اتارا گیا۔ تو تم دیکھتے ہو کہ ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو جاتے ہیں، اس لئے کہ انہوں نے حق کو پہچان لیا" میں نے اس کے جواب میں لکھا تھا کہ (۱) "یہ آیت ان عیسائیوں کے حق میں نازل ہوئی ہے جو ملکِ حبشہ سے حضرت جعفرؓ بن ابی طالب کے ساتھ مدینہ شریف پہنچے تھے اور جب رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی زبان مبارک سے انہوں نے قرآن مجید سنا تو ان کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو گئے" یہاں تو صرف آنکھوں سے آنسو جاری ہونے کا ذکر ہے اور وہ بھی قرآن سننے پر، اس کو تمہارے ماتم سے کیا تعلق ہے؟ (۲) اگر ماتمیوں کے



نزدیک اس آیت کا مطلب ماتم کرنا ہے تو پھر قرآن سننے پر ماتم کیوں نہیں کرتے؟ اللہ تعالیٰ صحیح سمجھ عطا فرمائے (ہم ماتم کیوں نہیں کرتے ص۸) اس کے جواب الجواب میں مصنف "فلاح الکونین" لکھتے ہیں کہ :۔ "آپ کے خیال میں مذکورہ بالا آیت مجیدہ اُن عیسائیوں کے حق میں نازل ہوئی ہے جو حبشہ سے حضرت جعفر بن ابی طالب کے ساتھ مدینہ میں آئے اور آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے قرآن سن کر مسلمان ہوئے۔ معلوم ایسا ہوتا ہے کہ سیاسی جوڑ توڑ اور اقتدار کی بھاگ دوڑ سے آپ کو اتنی فرصت ہی نصیب نہیں ہوتی کہ آپ کتبِ تفاسیر و تواریخ کا مطالعہ کریں۔ آپ کی تفسیر قرآن سے بے خبری کی بیّن دلیل ہے کہ آپ کو اتنا بھی معلوم نہیں کہ یہ آیت شریفہ ان لوگوں کے لیے اتری ہے جو حضرت جعفر کے ساتھ مدینہ میں پہنچ کر مسلمان ہوئے یا نجاشی شاہ حبش اور اس کے علماء کے حق میں نازل ہوئی ہے" اس کے بعد حضرت شاہ عبد القادر صاحب محدّث دہلوی کی تفسیر کا حوالہ پیش کیا ہے کہ ...... تب بادشاہ نے مسلمانوں کو بلوا کر پوچھا اور قرآن پڑھوا کر سنا۔ وہ اور اس کے علماء بہت روئے ...... اور یہ آیات ان کے حق میں نازل ہوئیں۔ اگر آپ چاہیں تو دوسری تفاسیر و تواریخ سے اس کی تائید میں متعدد روایات پیش کی جا سکتی ہیں (فلاح الکونین ص۲۵)

## الجواب

(۱) آپ نے شاہ عبد القادر صاحب محدّث دہلوی کا جو حوالہ پیش کیا ہے وہ صحیح ہے لیکن اس سے آپ نے یہ نتیجہ کیسے نکال لیا کہ میرا پیش کردہ واقعہ غلط ہے، اور شانِ نزول کے خلاف ہے؟ آپ کو معلوم نہیں کہ مفسّرین نے بھی دونوں باتیں لکھی ہیں۔ یعنی نجاشی بادشاہ کے دربار میں بھی قرآنی آیات سن کر وہ اور اس کے علماء روئے اور جب وہ عیسائی علماء مدینہ منوّرہ پہنچے تو دربارِ رسالت میں بھی آیات سن کر رو پڑے، اور میں آپ کو دیگر تفاسیر پیش کرنے کی تکلیف نہیں دیتا بلکہ خود ہی اہلِ سنّت اور اہلِ تشیّع کی عبارات پیش کر دیتا ہوں تاکہ آپ اپنی علمی تحقیق پر ماتم کر سکیں۔

## تفاسیر اہلِ سنّت

(۱) حضرت مولانا اشرف علی صاحب تھانوی لکھتے ہیں :۔ اور ان میں سے جنہوں نے حق قبول کر لیا تھا، وہ نجاشی بادشاہ اور ان کے مصاحب ہیں کہ حبشہ میں بھی قرآن سن کر روئے اور مسلمان ہو گئے۔ پھر تیس آدمی حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی خدمت مبارک میں حاضر ہوئے اور قرآن سن کر روئے اور اسلام قبول کیا۔ اس موقعہ پر آیت کا نزول ہوا (تفسیر بیان القرآن)

(۲) تفسیر خازن میں ہے :۔ وداقی مع جعفر سبعون رجلا علیهم الثیاب الصوف منهم اثنان وستون رجلا من الحبشه

وثمانية من الشام فقرأ عليهم رسول الله صلى الله عليه وسلم سورة يٰسٓ الى آخرها فبكى القوم حين سمعوا القرآن وآمنوا :- "اور حضرت جعفر کے ساتھ ستر آدمی آئے جو صوف کے کپڑے پہنے ہوئے تھے ان میں باسٹھ حبشہ کے آدمی تھے اور آٹھ شام کے تھے۔ پس اُن پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ساری سورہ یٰسٓ پڑھی پس وہ قرآن سن کر رو دئے اور ایمان لے آئے"۔

(۳) حافظ عماد الدین محدث لکھتے ہیں :- قال سعید بن جبیر والسدی وغیرهما نزلت فی وفد بعثهم النجاشی الى النبي صلى الله عليه وسلم ليسمعوا كلامه ويروا صفاته فلما رأوه وقرأ عليهم القرآن اسلموا وبكوا (تفسیر ابن کثیر) "سعید بن جبیر اور سدی وغیرہ نے فرمایا ہے کہ یہ آیتیں اس وفد کے بارے میں نازل ہوئیں جن کو نجاشی نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف بھیجا تھا تاکہ وہ آپ کی باتیں سُنیں اور آپ کی صفات دیکھیں۔ پس جب انہوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کی اور آپ نے ان کو قرآن پڑھ کر سُنایا تو وہ مسلمان ہوگئے اور رونے لگے"

(۴) علامہ شبیر احمد صاحب عثمانی تحریر فرماتے ہیں :- "انجام کار ہجرت کے کئی سال بعد ایک وفد جو ستر نو مسلم عیسائیوں پر مشتمل تھا نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمتِ اقدس میں روانہ کیا، یہ لوگ جب مدینہ پہنچے اور قرآن کریم کے سماع سے لطف اندوز ہوئے تو کلامِ الٰہی سُن کر دقتِ گریہ و بُکا ہوگئے۔ آنکھوں سے آنسو اور زبان پر ربنا آمنا الخ یہ کلمات جاری تھے"۔

## تفاسیرِ شیعہ

شیعی مفسر مولوی مقبول احمد صاحب دہلوی نے تفسیر قمی کے حوالہ سے ہجرتِ حبشہ اور شاہ نجاشی کے تحائف بھیجنے کا واقعہ ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے :- "اور تیس اشخاص علمائے مذہبِ عیسوی بھیجے اور اُن سے یہ کہہ دیا کہ آنحضرت کی ہر بات کو غور سے دیکھیں۔ جب یہ لوگ مدینہ پہنچے تو آنحضرت نے دینِ اسلام کی دعوت دی اور قرآن مجید پڑھ کر سُنا۔ جو آیت آنحضرت نے سُنائی وہ یہ تھی :- اذ قال الله يٰعيسى بن مريم سے اِن هذا الا سحرٌ مبين تک۔ وہ عُلماء یہ سُن کر رو پڑے اور ایمان لے آئے۔ نجاشی کے پاس واپس گئے، آنحضرت کی اس کو خبر سُنائی اور جو کلامِ خُدا سُنا تھا وہ بھی جا کر سُنایا۔ نجاشی بھی وہ کلام سُن کر رو دیا اور وہ علماء پھر رو دئے، نجاشی نے اسلام قبول کرلیا"۔

(۲) شیعہ مفسر مولوی فرمان علی صاحب لکھتے ہیں :- "یہ آیت حبشہ کے نصاریٰ کے بارے میں نازل ہوئی ہے کیونکہ



جب حضرتِ جعفر طیّار وغیرہ ہجرت کرکے حبشہ پہنچے تو نجاشی بادشاہ حبشہ وغیرہ نے قرآن کو سُنا اور معجزات کو سماعت کرکے ایمان لائے۔ حضرتِ جعفر نے وہاں سے مراجعت کی تو نجاشی نے ستر علماء اُن کے ساتھ کئے اور جب وہ حضرت رسولِ اکرم کے پاس پہنچے تو آپ نے اُن کے سامنے سورۂ یٰسٓ کی تلاوت کی۔ وہ علماء سُن کر بہت روئے اور ایمان لائے اور کہنے لگے کہ قرآن کس قدر انجیل کے مشابہ ہے")۔

(۳) شیعہ مجتہد مفسر شیخ طبرسی اسی آیت کی تفسیر میں لکھتے ہیں :- فقرأ عليهم رسول الله صلى الله عليه وسلم سورة يٰسٓ الى آخرها فبكوا حين سمعوا القرآن وآمنوا "پس اُن پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ساری سورۂ یٰسٓ تلاوت فرمائی۔ پس جب انہوں نے قرآن سُنا تو روئے اور ایمان لے آئے" (تفسیر مجمع البیان)

(۴) امام حسن عسکری کے معاصر شیخ قمی لکھتے ہیں :- فلما وافوا المدينة دعاهم رسول الله صلى الله عليه وآله وسلم الى الاسلام وقرأ عليهم القرآن واذ قال الله يٰعيسى بن مريم ...... اِنْ هٰذا اِلّا سحرٌ مبينٌ :- فلما سمعوا ذلك من رسول الله صلى الله عليه وآله بكوا وآمنوا ورجعوا الى النجاشي فاخبروه خبر رسول الله صلى الله عليه وآله وقرأوا عليهم ما قرأ عليهم فبكى النجاشي وبكى القسيسون الخ "یعنی جب وہ لوگ مدینہ پہنچے، رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کو اسلام کی دعوت دی اور ان کو قرآن کی یہ آیات پڑھ کر سنائیں (واذ قال الله يا عيسى بن مريم الخ) پس جب انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یہ آیات سنیں، روئے اور ایمان لے آئے اور نجاشی کی طرف واپس جا کر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات سنائے اور اس کو وہی آیات پڑھ سنائیں جو آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے اُن کو سنائی تھیں۔ پس نجاشی رو پڑا اور عیسائی علماء بھی روئے"۔

آیت زیرِ بحث کے شانِ نزول میں چار سُنّی اور چار شیعہ مفسرین کی عبارتیں یہاں درج کردی گئی ہیں۔ اب آپ ہی فرمائیں کہ ان سے میری عبارت کی تائید ہوتی ہے یا نہیں؟ اور تفاسیر سے کون ناواقف ہے آپ یا ہیں؟ (ب) آپ نے جو سیاسی جوڑ توڑ کا الزام لگایا ہے، یہ محض آپ کا افترا ہے۔ ہاں اگر آپ اس امر کو سیاسی جوڑ توڑ سمجھتے ہیں کہ تحریک خُدّام اہلِ سُنّت والجماعت، عوام اہل سُنّت کو اُن کا مذہب حق سمجھا رہی ہے اور اُن کو متحد و منظّم کرنے کے لیے کوشاں ہے اور اس جماعت کی جدّوجہد سے سوادِ اعظم کے متفقہ "سُنّی مطالبات" ملک میں پھیل رہے ہیں اور سُنّی کانفرنسوں کا سلسلہ شروع ہوگیا ہے اور اس سے آپ کو پریشانیاں لاحق ہیں، تو مَیں اس کا انکار نہیں کرسکتا۔ مَیں بھی اہلِ سُنّت

کے ایک خادم کی حیثیت سے اس تحریک میں شامل ہوں، اور میرے ہی مؤلّفہ رسالہ "ہم ماتم کیوں نہیں کرتے" نے ماتمی دنیا میں ہلچل مچادی ہے، تو اس میں میرا کیا قصور ہے ؟ ؎

جنوں کا نام خرد رکھ دیا، خرد کا جنوں      جو چاہے آپ کا حُسنِ کرشمہ ساز کرے

(۳) آپ فرماتے ہیں کہ :- آنکھوں سے آنسوؤں کا جاری ہونا رونا نہیں تو پھر آپ ہی بتائیں رونا اور ہے کیا ؟ - قرآن کلامِ حق ہے اور شہادتِ حسین بھی حق ہے - جس طرح اہل ایمان کلام حق کو سُن کر بھی متأثر ہوتے ہیں اور ان کی آنکھیں آنسو اُبلتی ہیں، اسی طرح ذکرِ شہادتِ حُسین کو سُن کر اہلِ حق کی آنکھوں سے آنسو بہنے لگتے ہیں - اب خود ہی سوچ لیں کہ اس آیت کا ہمارے ماتم سے کیا تعلق ہے ؟ ..... ہم جیسے تذکرہ شہادتِ حُسین کو سُن کر ماتم کرتے ہیں، یونہی کلامِ مجید جو کلامِ حق ہے، کو سُن کر بھی متأثر ہوتے ہیں اور روتے ہیں الخ (فلاح الکونین ص۲۶)

## الجواب

(ل) میرا سوال تو یہ تھا کہ مذکورہ آیت سے شیعوں کا ماتم کیسے ثابت ہو گیا ؟ کیا اس کا آپ ثبوت پیش کر سکتے ہیں ؟ آنکھوں سے آنسو جاری ہونے کو تو ماتم نہیں کہتے - ماتم کا مظاہرہ تو کچھ اور ہی ہوتا ہے - (ب) اگر آنکھوں سے آنسوؤں کا بہنا ہی (جسے گریہ و بُکاء کہتے ہیں) ماتم ہے تو فرمائیے قرآن کے لیے آپ نے کتنے ماتمی جلوس نکالے ہیں ؟ - آپ کی ماتمی ذہنیت کا تقاضا تو یہ ہونا چاہیئے تھا کہ جس دن نجاشی شاہِ حبشہ اور اُس کے عُلماء قرآنی آیات سُن کر روئے تو پھر ہر سال رونے اور ماتم کی مجالس قائم کی جائیں - علاوہ ازیں میری تحریر کردہ شانِ نزول پر جو آپ نے اعتراض کیا ہے اس میں آپ ایک دوسرے پہلو سے بھی چُوک گئے ہیں - کیونکہ اگر نجاشی کے دربار میں عیسائی عُلماء قرآن سُن کر روئے تھے تو پھر وہ مدینہ منوّرہ میں بھی ضرور روتے اور جہاں جاتے رونے کی مجالس قائم کرتے کیونکہ آپ وقتی تأثر کو دوامی مانتے ہیں - باقی رہا ماتمیوں کا قرآن کی تلاوت میں بھی رونا تو اُن کے لیے یہ تأثر تو بہت مشکل ہے یہ محض آپ کا تکلّف ہے - تلاوتِ قرآن کی اُن کو کیا حاجت جب کہ ماتمِ حُسین میں ہی اُن کو جنّت مل جاتی ہے، اور اگر بالفرض کوئی ماتمی قرآن سُن کر بھی روتا ہے تو فرمائیے کیا شیعہ فرقہ اس کو بھی ماتم سے تعبیر کرتا ہے یعنی فلاں ذاکر قرآن پڑھتے ہوئے ماتم کر رہا ہے ؟ (ج) اگر کسی حق کی بات کو سُن کر رونا لازمی ہے اور یہی ماتم ہے تو فرمائیے حضور رحمۃ للعالمین صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے ارشادات و اعمال سب حق ہیں، آپ کے معجزات و کمالات سب حق ہیں - کیا اُن کے بیان پر بھی ماتمی روتے ہیں ؟ اور سینہ کوبی میں مشغول ہو جاتے ہیں ؟



اور پھر قرآن مجید اَلْحَمْد سے لے کر وَالنَّاس تک سب کلامِ حق ہے، پھر ہر آیت کو پڑھ سُن کر بھی رونا لازمی ہوگا اور یہی آپ کا ماتم ہوگا - کچھ تو ہوش و حواس قائم کر کے استدلال پیش کیا کیجئے، لیکن ماتم کے گنبد میں بیٹھ کر کھنے میں سوائے ماتم کے اور کیا سُوجھتا ہوگا ؟ جس ماتم کے سُنّت اور عبادت ہونے کے آپ مدّعی ہیں آپ کو اور مذہب تشیّع کے جملہ مجتہدین کو ہمیشہ کے لیے مہلت ہے کہ قرآن کی کسی آیت سے اس کا ثبوت پیش کر دیں : هَاتُوْا بُرْهَانَكُمْ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ٥ -

## زیرِ بحث ماتم

کسی مصیبت پر دل میں غم لاحق ہونا، یا آنکھوں سے آنسوؤں کا بہنا (جسے گریہ و بُکاء کہتے ہیں) اس میں کوئی اختلاف نہیں ہے کہ یہ جائز ہے، بلکہ آدمی کو انتہائی خوشی میں بھی رونا آجاتا ہے اور بھی اس کے کئی وجوہ ہو سکتے ہیں لیکن یہ مسئلہ زیرِ بحث نہیں ہے، بلکہ زیرِ بحث مسئلہ آپ کا تجویز کردہ ماتم ہے - اِسی بنا پر مَیں نے رسالہ "ہم ماتم کیوں نہیں کرتے" کے صـ۴۲ میں مروّجہ ماتم کے عنوان کے تحت یہ لکھا تھا کہ :- "جگر گوشۂ بتول، نواسۂ رسول، جوانانِ جنّت کے سردار حضرت امام حُسین رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی شہادتِ کربلا کی بنیاد پر ہر سال ماتمی ٹولہ جس طرح مجلسِ ماتم بپا کرتا ہے، اس کی کیفیّت یہ ہوتی ہے :- سیاہ کپڑے پہننا، زبان سے ہائے حُسین ہائے حسین کہتے ہوئے مُنہ پیٹنا، سینہ کوبی کرنا، زنجیروں اور چھُریوں سے اپنے سینوں کو لہولہان کرنا (اور جو اُن زخموں کی تاب نہ لا کر مر جائے اس کو شہید قرار دینا) تابوت، تعزیہ اور دُلدُل (ذوالجناح) کا جلوس نکالنا وغیرہ - اس قسم کے مروّجہ ماتم کو عبادت ماننے والوں پر تو یہ لازم تھا کہ قرآن شریف، حدیث شریف، سیرتِ انبیاء اور سیرتِ اصحابِ رسول صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم سے ماتم کی مروّجہ شکل و صورت کو ثابت کرتے لیکن جو دلائل پیش کئے گئے ہیں ان سے تو یہ ماتم کسی طرح بھی ثابت نہیں ہوتا" اس لئے قارئین حضرات سے گذارش ہے کہ وہ پہلے بحث کا موضوع اچھی طرح ذہن نشین کر لیں اور پھر دیکھیں کہ "فلاح الکونین" کے مصنف اس ماتم کے سُنّت اور عبادت ہونے میں کوئی صحیح، ٹھوس اور محکم دلیل پیش کر سکے ہیں یا نہیں - جہاں کہیں کسی کتاب میں گریہ اور بکاء کا لفظ آتا ہے اس کو پیش کر دیتے ہیں یا کوئی خواب ذکر کر دیتے ہیں یا اپنا ماتمی فلسفہ بیان کرنا شروع کر دیتے ہیں - لیکن ان امور کو دلائل شرعیہ کے ساتھ کیا تعلق ہے جن سے ماتم مروّجہ کا عبادت ہونا ثابت کیا جا سکے -

